## فتنہ تعلیم اہل مغرب کہ سیاست مذہب سے الگ ہے۔

## امام شاہ احمد نورانی بین الاقوامی سیاست دان:

امام شاہ احمد نورانی صدیقی کا تجدید واحیائے دین کے کارناموں میں بڑا کارنامہ سیاست کے میدان میں اترنا ہے، آپ سمجھتے تھے کہ مسلمانوں کے زوال کے اسباب مغربی افکار ہیں اور اُس وقت فتنہ تعلیم اہل مغرب کا رنگ اتنا گہرا چڑھ چکا تھا کہ سیاست کا اسلامی تصور ہی لوگوں کی نظروں سے اوجھل ہو چکا تھا، بلکہ دنیا بھر میں کہیں اسلامی نظام اپنی اصلی حالت میں نافذ نہ ہونے کے سبب اسلام کا سیاسی تصور کوئی واضح شکل میں موجود نہ تھا اس وقت مسلمانوں میں دین و دنیا کی علیحدگی، سیاسی و دینی افکار میں سوشلزم کی پیوندکاری، مغربی جمہوریت سے وابستگی اور مرعوبیت قوم پرستی وطن پرستی کے مغربی اور لادینی تصورات عام تھے، امام شاہ احمد نورانی صدیقی نے سیاست کے میدان میں ان تمام بتوں کو ایک ایک کر کے توڑا اور ان کی جگہ اسلامی احکام پیش کئے، اور عملی سیاست اور سیاسی افکار کی تشکیل جدید کی جس کے نتیجے میں ملک میں نفاذ نظام مصطفےٰ یقینی اور اسلامی جمہوری عمل محفوظ ہو گیا۔ امام شاہ احمد نورانی نے عملی سیاست اختیار کر کے ایک عظیم الشان نفاذ نظام مصطفےٰ کی تحریک کی بنیاد رکھ دی، جو ایک طرف نفاذ نظام مصطفےٰ کے مرحلے تک پہنچی تو دوسری طرف اتحاد بین المسلمین کے قیام پر منتج ہوئی" تجدید واحیائے دین کا کوئی کام ایسا نہیں ہے جو امام نورانی نے بخیر وخوبی انجام نہ دیا ہو جس طرح مجدد الف ثانی نے اپنے وقت کے الحاد کے سامنے کے آگے بند باندھ کر اسلام کو محفوظ کر دیا تھا اور اس کی شمع کو فروزاں کیا تھا اسی طرح امام نورانی نے بھی بیسویں صدی کے الحاد اور فتنوں کے آگے بند باندھ کر اسلام کو محفوظ کر دیا امام نورانی نے عملی سیاست میں آکر تمام مجددین کی طرح عالمگیر انقلاب کی ایک منظم



کوشش کی" آپ نے تمام جدوجہد آئینی حدود میں رہ کر کی، اور کھلے بندوں کی، اس راہ میں جو بھی دشواریاں آئیں ان کا پامردی سے مقابلہ کیا، قیام پاکستان کے بعد امام نورانی کی پوری زندگی نظام مصطفےٰ کی جدوجہد سے عبارت ہے، یہ جدوجہد قرارداد مقاصد سے شروع ہو کر نفاذ نظام مصطفےٰ کے مرحلے تک تسلسل کے ساتھ چلتی رہی اس دوران آپ اور آپ کے رفقاء کو جیل کی صعوبتیں، قاتلانہ حملوں سے لے کر تختہ دار تک کے مراحل سے گزرنا پڑا، مگر آپ کے پائے استقامت کو جنبش نہ آئی۔

## امام شاہ احمد نورانی صدیقی ایک عالمی اور جامع سیاست داں:

مجدد دین ملت امام شاہ احمد نورانی صدیقی وہ سیاستدان نہ تھے جن کی صرف پاکستان پر نظر تھی بلکہ آپ ایک بین الاقوامی سیاستدان تھے کہ

عالم ہے فقط مومن جانباز کی میراث
مومن نہیں جو صاحب لولاک نہیں ہے

تبلیغ وارشاد کی وجہ سے آپ کی شخصیت بین الاقوامی طور پر مسلم تھی کئی عالمی لیڈروں سے آپ کے ذاتی تعلقات تھے، نائجیریا کے سابق وزیر اعظم احمد ڈبلیو شہید نے آپ نے والد ماجد کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا تھا لہٰذا وہ تو آپ کے احسان مندوں میں سے تھے ہی ان کے علاوہ آپ ۱۹۵۳ سے ۱۹۶۴ تک مسلسل گیارہ سال ورلڈ مسلم آرگنائزیشن کے جنرل سیکریٹری رہے، جس میں عالم اسلام کی ممتاز ہستیاں شامل تھیں اور اس کے صدر مفتی اعظم فلسطین امین الحسینی تھے (جو آپ کو اس وقت مجدد عصر فرمایا کرتے تھے) آپ کافی عرصہ تک عالم اسلام کی قدیم ترین یونیورسٹی جامعہ ازہر کی سینٹ کمیٹی کے رکن بھی رہے اس کے علاوہ بغداد یونیورسٹی

صدام یونیورسٹی اور لیبیا کی یونیورسٹی کلیۃ الدعوۃ الاسلامیہ کے بھی ممبر رہے، اسی طرح آپ نے ایک مبلغ کی حیثیت سے دُنیا کی تقریباً تمام بڑی بڑی یونیورسٹیوں میں بین الاقوامی زبانوں میں لیکچر دیئے جن میں کئی بین الاقوامی سیاستدان اور مذہبی رہنما شرکت کرتے امام نورانی کی بین الاقوامی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ عراق ایران جنگ جو دس سال تک جاری رہی اور اس جنگ میں ہزاروں مسلمان شہید ہوئے۔ ان دونوں ملکوں کے درمیان مصالحت کے لئے اقوام متحدہ نے ایک امن مشن تشکیل دیا جو سات افراد پر مشتمل تھا، امام شاہ احمد نورانی صدیقی بھی اس امن مشن کے رُکن تھے اس مشن نے عراق، ایران قیادت سے ملاقاتیں کیں، مذاکرات کیے اور یوں یہ جنگ جس میں لاتعداد مسلمان دونوں طرف سے ہلاک ہوئے ختم ہوگئی اس دور میں عالمی سطح پر آپ کو دس سال کا اوپن ویزہ دیا گیا غرض یہ کہ آپ ایک بین الاقوامی مبلغ اور عظیم سیاستدان تھے، آپ کی ذات صرف پاکستان ہی کے لئے نہیں بلکہ عالم اسلام کے لئے ایک سایہ دار درخت کی حیثیت رکھتی تھی اور عالم اسلام کے مسلمان ہر مشکل گھڑی میں آپ ہی کی طرف دیکھتے تھے، کہیں بھی مسلمانوں پر کوئی ظلم وستم ہوتا آپ ہی کی آواز بلند ہوتی جو ان کے حق میں موثر ہوتی آپ اس متاثرہ علاقے میں جا کر ان کی ڈھارس بندھاتے انہیں صبر کی تلقین کرتے حتی المقدور امداد بھی کرتے اور ان پر کیے گئے مظالم سے دُنیا کو آگاہ کرتے، جس کی وجہ سے آپ مسلمانان عالم کے دِلوں میں بستے تھے، اسی وجہ سے آپ کے انتقال پر لیبیا کے سفیر بذات خود آپ کے گھر پر اپنے صدر قذافی کا معذرت نامہ لے کر حاضر ہوئے، سعودی کا روا... نے گھر آ کر تعزیت کی دُنیا بھر کے ممالک کے سفیروں نے اپنے اپنے ممالک کی طرف سے تعزیت کی اس کے علاوہ او۔ آئی۔ سی نے بھی تعزیت کی۔

اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپ عالم اسلام میں کتنے مقبول تھے اس کا ثبوت وہ تقریب



ہے جو جون ۱۹۹۲ء میں عراقی سفیر نے اپنی رہائش گاہ پر آپ کے اعزاز میں منعقد کی جس میں اردن، الجزائر، یمن، کینیا، فلسطین، لیبیا اور دیگر ممالک کے سفیروں نے شرکت کی اس سے خطاب کرتے ہوئے الجزائر کے سفیر نے کہا امام شاہ احمد نورانی صدیقی عالم اسلام کے عظیم رہنما، دانشور اور قائد ہیں، یمن کے سفیر نے کہا کہ میں امام نورانی کا قلبی نیازمند ہوں، اس لئے کہ امام نورانی اس وقت عالم اسلام کے لئے غنیمت ہیں، فلسطین کے سفیر نے کہا کہ فلسطینی عوام امام نورانی کی عالمی خدمات سے واقف ہیں، اور ان کے نیازمند ہیں جب کہ لیبیا کے سفیر نے کہا کہ لیبیا کے عوام اور اس کے سربراہ کرنل قذافی امام نورانی کے دلی قدردان ہیں، اور لیبیا میں قذافی نورانی بھائی بھائی کا شعور عام پایا جاتا ہے۔"

یہی وجہ ہے کہ آپ کی اس عالمی حیثیت اور قدر کو دیکھتے ہوئے مبلغ اسلام حضرت علامہ ارشد القادری علیہ الرحمۃ فرمایا کرتے تھے کہ پاکستان کے عوام خوش قسمت ہیں کہ ان کو امام نورانی جیسا قائد اور امام میسر آیا، مگر افسوس ہے کہ ان لوگوں نے ان کی قدر نہیں کی، ان کی حیثیت دیکھنا ہو تو بیرون ممالک جا کر دیکھو جب بڑے بڑے رہنما، مذہبی اور سیاست دان، عالمی لیڈر امام نورانی سے خود ملاقات کرنے چلے آتے ہیں۔

اوران سے وقت مانگتے ہیں تو قارئین کرام اس طرح امام نورانی نے سیاست میں عملی قدم رکھ کر سیاست کو رونق بخشی اور مغربی تعلیم کے فتنے کا عملی طور پر رد کیا۔ سبحان اللہ یہ شان ہے پندرھویں صدی کے مجدد امام شاہ احمد نورانی صدیقی رحمۃ اللہ علیہ کی تجدید واحیائے دین اسی کا نام ہے کہ ہر دور کے ہر فتنے کا مقابلہ مجددانہ حیثیت سے کیا۔

## ایک محفل میں امام شاہ احمد نورانی صدیقی نے سیاست کے بارے میں یوں ارشاد فرمایا:

آج احقر بڑے ادب واحترام اور بصد عجز و نیاز سے چند گزارشات پیش کرنے کی جسارت کرتا ہے۔ ہمارے لوگوں کی ایسی حالت ہے کہ اس پر میرے جیسے کتنے ہی حساس لوگوں کو حالات نے تڑپا رکھا ہے۔

"افسوس! کہ بے دینی، گمراہی، بے راہ روی، بلکہ خرمستی کا سیلاب، اور ہمارے علماء ومشائخ اعلائے کلمۃ الحق بلند کرنے کو سیاست قرار دیتے ہیں،، مگر سب نہیں، ابھی کچھ ہیں جو ظالم وجابر کے سامنے، مجھے ہے حکم اذاں کا حق ادا کر رہے ہیں۔" اس کے بعد جو خاص طور پر قابلِ تحریر بات ہے وہ یہ ہے فرمایا۔

"جس سیاست میں مذہب کی لگام نہ ہو، جس سیاست میں دین کا ضابطہ نہ ہو جس سیاست میں دین کے اصول اور سلامتی کی پاسداری نہ ہو، وہ سیاست، سیاست نہیں، بلکہ ہلاکت ہے، تباہی ہے، گمراہی اور سراسر چنگیزی ہے۔"

جُدا ہو دین سیاست سے تو رہ جاتی ہے چنگیزی۔"

آپ فرماتے ہیں "جس سیاست میں مذہب کی لگام ہو، جس سیاست میں دین کا ضابطہ اور اصول ہو، جس سیاست میں اصول وسلامتی کی پاسداری ہو، وہ سیاست رسول اللہ ﷺ کی سُنت ہے، ایسی سیاست صحابہ کرام کا مشن ہے، ایسی سیاست پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے۔

"یہ لوگ جو کہتے ہیں کہ ہماری تحریک کا سیاست سے کوئی تعلق نہیں، ہمارے



مشن کا سیاست سے کوئی تعلق نہیں، ہماری تحریک اور ہمارا مشن مطلقاً غیر سیاسی ہے، ایسے لوگ نہ دین کے ہیں نہ دنیا کے۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ کی سیاست ملک وملت کی جان اور قوموں کی بقا کا بیمہ اور انسانیت کے پاس ایک مقدس امانت ہے۔ جس کے پاس دین اسلام کا علم نہ ہو، اگر علم ہو مگر گہرا مطالعہ نہ ہو اس کی سمجھ میں یہ بات کبھی نہیں آسکتی۔

"اب بتاؤ۔ کیا تمہارے پاس رسول اللہ ﷺ کی سیاست بھی نہیں، کیا تمہارے پاس صحابہ کرام کی سیاست بھی نہیں، یعنی قرآن واحادیث کی سیاست بھی نہیں تو ہم پوچھتے ہیں پھر تم بتاؤ تمہارا مذہب کیا ہے؟ کیونکہ محمد رسول اللہ ﷺ تو سیاست والا دین لے کر تشریف لائے ہیں، سیاست تو صحابہ کرام نے بھی کی، کیا خلفاء راشدین نے سیاست نہیں کی؟" پھر فرمایا سُنو! اور کان کھول کر سنو! جس کا دین غیر سیاسی ہے اس کے پاس کوئی دین نہیں ہے۔" اُس کے پاس کوئی مذہب نہیں ہے،،، اس کے بعد فرمایا "نہیں نہیں ایسا ہرگز نہیں بات دراصل یہ ہے کہ یہ جو کہتے ہیں کہ ہمارا سیاست سے کوئی تعلق نہیں، ہماری تحریک اور ہمارے مشن کا سیاست سے کوئی تعلق نہیں، یہ بہت بڑے سیاست داں ہیں، ان کا یہ کہنا بھی سیاست ہے، مگر یہ سیاست دین کی سیاست نہیں، مذہب کی سیاست نہیں، رسول اکرم ﷺ کی سیاست نہیں صحابہ کرام کے مشن کی سیاست نہیں بلکہ اپنا تقویٰ بتانے اور خود کو بچانے کی سیاست ہے، جب کہ سب سے بڑی سُنت یہ ہے کہ دین بچایا جائے، اپنی ولایت بتانے اور بچانے کی سیاست ہے، ملک وملت کے بچانے کی سیاست نہیں بلکہ اپنی مسجد بچانے کی سیاست ہے، اپنے مفادات کی سیاست ہے، اپنی بزرگی بتانے اور بزرگی بچانے کی سیاست ہے۔ یہ کہہ کر کہ ہمارا سیاست سے کوئی تعلق نہیں، اپنے مریدوں کی تعداد بڑھانے کی

سیاست ہے۔ دین بچانے کی سیاست نہیں ہے۔ اب معلوم ہوا کہ سیاست داں تو یہ بھی ہیں، مگر دین کے سیاست داں نہیں، مذہب کے سیاست داں نہیں۔ اُن کی سیاست انسانی حقوق کے تحفظ کی سیاست نہیں، ظلم کے خلاف آوازِ حق بلند کرنے کی سیاست نہیں، عدل، انصاف کے قیام کی سیاست نہیں، شخصی آمریت، ---ی یزیدیت اور فرعونیت سے نجات کی سیاست نہیں، ظالم حاکموں کے ظلم وستم کے خلاف اعلاء کلمۃ الحق بلند کرنے کی سیاست نہیں، اسلام کے عادلانہ نظامِ حیات کو بچانے کی سیاست نہیں۔''

اس کے بعد آپ نے فرمایا ''ایسے ہی لوگوں کے لیے نبی کریم ﷺ کا فرمان عالیشان ہے۔'' قولہ علیہ السلام : ''الساکت عن الحق هو الشيطان الاخرس'' کہ ''اظہارِ حق پر خاموش رہنے والا گونگا شیطان ہے۔'' ومن سكت عن الحق اُلجم بلجام النّار او کما قال ﷺ کہ ''جو شخص حق بات کے اظہار سے خاموش رہا اُسے آگ کی لگام دی جائے گی۔'' معلوم ہوا کہ یہ لوگ اس حدیث شریف کا پورا پورا مصداق ہیں۔'' اس کے بعد فرمایا کہ ''ان جاہلوں کو غالبًا یہ معلوم نہیں کہ عوام الناس میں اُن کی یہ ساری عزت وتوقیر اور پذیرائی، مقبولیت خود ان کی پاسداری شریعت کی مرہونِ منت ہے تو وہ شریعت کے کسی حکم سے کیسے سرتابی و اعراض کر سکتے ہیں، لہٰذا یہ سب ان لوگوں کے خودساختہ مفروضے ہیں۔'' بس الیوں کو آتا جاتا تو ہے کچھ نہیں، صرف اردو کی کتب سے قصے کہانیوں سے سامعین کو جمع کر لیتے ہیں۔۔۔۔ ان کا دل بہلا کر معاوضہ وصول کر لیتے ہیں۔'' فرمایا بڑی معذرت کے ساتھ چند منٹ خاموش رہے، اور فرمایا ''ہر قوم کے بادشاہ کا ایک خصوصی لقب ہوا کرتا ہے، جس سے اس قوم کے بادشاہ کو ادا کیا جاتا ہے۔'' علامہ نووی یعنی کا ان کا نام ہے علامہ یحیٰی بن شرف نووی (متوفی ۔۔۔ شرح مسلم ج ۲ ص ۹۵) فرماتے ہیں کہ



فارس (ایرانیوں) کے بادشاہ کا لقب کسریٰ ہے، روم کے بادشاہ کا لقب قیصر ہے، اور حبشہ کے بادشاہ کا لقب نجاشی ہے، اور ترک کے بادشاہ کا لقب خاقان ہے، اور قبطیوں کے بادشاہ کا لقب فرعون ہے، اور مصر کے بادشاہ کا لقب عزیز ہے، اسی طرح ہندوؤں اور سکھوں کے بادشاہ کا لقب راجہ اور مہاراجہ ہے، انگریزوں کے بادشاہ کا لقب جارج اور ایڈورڈ ہے، اور مسلمانوں کے بادشاہ کا لقب سلطان ہے، تمام مسلم ریاستوں کے سربراہ کو خلیفہ کہا جاتا ہے۔ بہرحال یہاں فقیر جو بات عرض کرنا چاہتا ہے وہ یہ ہے کہ حدیث پاک میں واضح طور پر آیا ہے اور ثابت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے کافر بادشاہوں کے نام دعوتِ اسلام کے خطوط ارسال فرمائے۔ (اس کے بعد جو کچھ ہوا حدیث میں موجود ہے) جس سے واضح ہوا کہ حکمرانوں کو ان کی گمراہی بے دینی اور اُن کی جملہ برائیوں کی نشاندہی کرنا، خواہ خطوط کے ذریعے ہو یا قولاً ہو یا فعلاً کسی طرح بھی ہو، سنت رسول اللہ ﷺ ہے، کہ ان کی بے حیائی عریانی، فحاشی چور بازاری، رشوت، سود، ظلم وستم، قتل وغارتگری، قومی اور گروہی نفرتوں کے خلاف سنت رسول اللہ پر عمل کریں۔'' اور یہ اعلائے کلمۃ الحق عند سلطان جابر الخ بھی ہے، مگر کوئی بھی علامہ، مفتی شیخ الاسلام، پیر طریقت صاحب، غیر سیاسی متقی صاحب نا جانے کیا کیا صاحب، آواز بلند کرنا تو دور کی بات ہے۔ بلکہ جو توفیق الٰہی سے آواز بلند کرتے ہیں، یہ بناسپتی ٹولہ اُن کو بہت برا سمجھتا ہے، اپنے آپ کو بڑے فخر سے کہتے ہیں کہ ہم لوگ غیر سیاسی ہیں، فقیر ان کو غیر سیاسی نہیں کہتا وہ سیاست داں ہیں بہت بڑے سیاست داں، مگر ڈرپوک، بزدل جن کو موت سے ڈر لگتا ہے، بہرحال پھر بھی وہ بہت بڑے عاشق رسول کہلاتے ہیں۔'' فرمایا دیکھیں حدیث مبارکہ میں سیاست کی یہ تعریف ہے:

☆☆☆

## حدیث مبارکہ کی روشنی میں سیاست کی تعریف:

ارشادِ گرامی ہے:

عَنْ ابی حازم قال قاعدت اباھُریرۃ خمس سنین فسمعته یحدث عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کانت بنواسرائیل تسوسُھم الانبیاء کلما ھلک نبی خلفه ، نبی وانهٗ لانبی بعدی وستکون خلفآءُ فتکثرُ الخ (مسلم شریف کتاب الامارۃ) ترجمہ: ابو حازم کہتے ہیں کہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ پانچ سال رہا میں نے اُن کو نبی اکرم ﷺ کی یہ حدیث بیان کرتے ہوئے سنا کہ بنی اسرائیل کے انبیاء ان کا سیاسی انتظام کرتے تھے۔ جب ایک نبی کا وصال ہوتا تو دوسرا نبی اس کا خلیفہ ہو جاتا، بلاشبہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے اور عنقریب میرے بعد بکثرت خلفا ہوں گے الخ۔

## سیاست کی تعریف:

جیسا کہ حدیث مبارکہ میں ہے کہ بنی اسرائیل کے انبیاء ان کا سیاسی انتظام کرتے تھے۔ علامہ زبیدی نے (تاج العروس ج ۴ ص ۱۶۹ میں) لکھا ہے کہ سیاست کا معنی ہے کسی چیز کی اصلاح کا انتظام کرنا۔ علامہ ابن منظور افریقی (لسان العرب ج ۶ ص ۱۰۸) لکھتے ہیں۔ ”ساس کا معنی ہے اَمَر (حکم دیا) حدیث میں ہے، بنی اسرائیل کے انبیاء ان کی سیاست کرتے تھے یعنی ان کے معاملات کے متولی تھے، جس طرح امراء اور حکام رعیت کے معاملات کے متولی ہوتے ہیں۔“ سیاست کے معنی ہیں، کسی چیز کی اصلاح کے لیے اقدامات کرنا، سیاست ساس کا فعل ہے، سائس



مویشیوں کی دیکھ بھال اور نگہبانی کرنے والے کو کہتے ہیں، والی اور حاکم بھی اپنی رعیت کی دیکھ بھال اور نگرانی کرتا ہے۔ سوس کا معنی ہے کسی کے لیے کسی چیز کو مزین کرنا۔

## سیاست کے اصطلاحی معنی

اصطلاح میں سیاست کا معنی ہے، ملک کے داخلی اور خارجی استحکام کے لیے غور و فکر اور تدبر کرنا، الجھے ہوئے اور پیچیدہ مسائل کا حل تلاش کرنا، قوم کے دکھ درد دور کرنے اور اس کی فلاح و بہبود کے لیے لائحہ عمل بنانا، تمام انبیاء کرام میں یہ چیز قدرِ مشترک ہے کہ ہر نبی نے اعلاء کلمۃ الحق بلند کیا۔ اپنے دور کی شخصی آمریت، نمرودیت، فرعونیت کے خلاف آوازِ حق بلند کرتے رہے، علماء ملت اسلامیہ چونکہ انبیاء کرام کے وارث ہوتے ہیں، اس لیے وہ انبیاء کرام کے اس مشن (سیاست) کو ہر دور میں زندہ رکھتے ہیں۔

امام شاہ احمد نورانی صدیقی نے پندرھویں صدی میں سنت انبیاء (سیاست) کو بھی زندہ کیا اور اس پندرھویں صدی کے مجدد کہلائے اور یہ جو اہل مغرب نے بدعت پھیلائی کہ علماء کا کیا کام سیاست کرنا، کو خوب ذلیل و خوار کیا۔

اور اس حدیث مبارکہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ سیاست سنتِ انبیاء ہے۔

☆☆

# امام الشاہ احمد نورانی صدیقی

نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے کہ ''اللہ تعالیٰ دینِ اسلام کے باغ میں ہمیشہ نئے نئے پودے لگاتا رہے گا۔ جن کو اپنی اطاعت میں استعمال فرمائے گا'' اس ارشادِ مبارکہ کی روشنی میں ہم دیکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ہر صدی میں ایسے رجال (مجدد دین) کار پیدا کیے ہیں جن کے وجود سے گلشن اسلام ہمیشہ سرسبز و شاداب رہا ہے، جو اس دینِ اسلام کے باغبان رہے اور انہوں نے دینِ اسلام کی آبیاری کی، اس کی سرسبزی و شادابی کو قائم و دائم رکھا اس میں نئے نئے گل بوٹے لگائے، جن کے طفیل قال اللہ تعالیٰ وقال الرسول کی پاکیزہ صدائیں مشام جاں کو معطر و منور کرتی رہیں، جن کے انفاسِ قدسیہ سے جذباتِ ایمانی میں تازگی رہی، ایسے افراد سے کوئی صدی (زمانہ) خالی نہیں رہی، اس پندرھویں صدی میں ان ہی رجال (مجدد دین) کار میں سے ایک عظیم شخصیت قائدِ ملتِ اسلامیہ امام الشاہ احمد نورانی صدیقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ذاتِ گرامی بھی ہے'' جنہوں نے پوری دنیا میں دینِ اسلام کی حفاظت کا فریضہ انجام دیا، عالم دنیا میں کوئی ہی ایسا ملک ہوگا جس میں آپ نے اسلامی کالج، اسلامی یونیورسٹی، دارالعلوم، مساجد، و مدارس قائم نہ کیے ہوں اور لاکھوں کی تعداد میں غیر مسلموں کو دینِ اسلام کی شمع عطا نہ فرمائی ہو۔

آپ اپنے وقت کے ولیٔ کامل، مجاہدِ اعظم، مجدد دین وملت، اور مسند سلوک و احسان کے صدر نشین تھے۔ آپ نے اپنے وعظ وارشادات اور بیعت واصلاح کے ذریعے لاکھوں افراد کی رہنمائی فرمائی اور انہیں راہِ راست پر گامزن کیا۔ آپ



پندرھویں صدی کے جید عالم دین، ایسے عالمِ دین کہ جن کے وجود مسعود سے اہلِ علم اور دینِ اسلام کا وقار قائم ہوا۔

آپ علم وعمل کا مجسمہ، مکارمِ اخلاق کا نمونہ، اور زہد و تقویٰ کے پیکر تھے۔ اللہ تعالیٰ نے فتنۂ قادیانیت کے تعاقب کے میدان کو بھی آپ کے سپرد کیا۔ امام شاہ احمد نورانی صدیقی ؒ نے قادیانی شبہات کے تار و پود بکھیرے، قادیانیوں سے مناظرے اور مباہلے کیے، قادیانی سربراہ کو مناظرے اور مباہلے کی دعوت دی، دیگر قادیانیوں کو دعوتِ اسلام دی، مسلمانوں کے دین و ایمان کو بچانے کے لیے امام نورانی نے ہر ملک، ہر شہر، ہر گاؤں اور ہر بستی پہنچ کر قادیانیت کا ناطقہ بند کیا، جس وقت قادیانیوں نے امام نورانی کے خلاف مقدمات قائم کیے تو آپ نے ہر ملک میں پہنچ کر مقدمہ لڑا، جس ملک میں مقدمہ ہوتا امام نورانی اسی ملک میں ڈیرے ڈال دیتے، ہر جگہ کامیابی اُن کے قدم چومتی، اسی لیے امام شاہ احمد نورانی صدیقی ؒ کو عالمِ اسلام کے جید علماء کرام ومشائخ عظام نے فاتح قادیانیت اور امام وقت قرار دیا۔

امام نورانی نے امتِ مسلمہ کو نئے انداز اور جدید پہلوؤں سے مسئلہ قادیانیت سمجھانے کی کامیاب کوشش کی، یہ عظیم کارنامہ بھی اُن کا ایک تجدیدی پہلو ہے۔

اس لیے جمہور علماء ومشائخ، اسکالرز اور دانشوروں نے باتفاق رائے اور شرعی قواعد واصول کی روشنی میں حضرت قائد ملتِ اسلامیہ امام شاہ احمد نورانی صدیقی ؒ کو پندرھویں صدی کا مجددِ کامل قرار دیا۔ آپ کے علم وفضل وکمال کا اعتراف کرتے ہوئے آپ کی عہد زندگی کے مختلف پہلوؤں پر کتب ورسائل اور تقاریر کے ذریعے اپنے اپنے انداز سے امام نورانی کو چمنستانِ علم وادب کے شاداب و بے مثال گلدستہ

قرار دیا۔ راقم الحروف اُن جید علمائے ومشائخ کے اقوال قارئین کی نظر کرے گا۔

## امام نورانی فرماتے ہیں

اے لوگو! میری بات سنو اور یاد رکھو کہ جس طبقے نے عالمگیر کی تلواروں پر حکومت کی، عباسیوں کی جلالت پر اپنے اقتدار کا پرچم لہرایا، وہ علماء حق ہی تھے. وہ نبی کے سچے غلام اور عاشقانِ مصطفٰے تھے، وہ نہ تو کسی مغرور کے دبائے دبے، نہ کسی وہمی شکّی سے اُلجھے، نہ کسی بدزبان بے لگام کو پرِکاہ برابر سمجھتے، وہ صرف اور صرف اپنے خدا سے ڈرتے، حق گو اور وہی حق پرست قرار پائے، وہ اللہ تعالیٰ کی زمین پر صرف اس دینِ حق کا اقتدار چاہتے ہیں جو رسول اللہ ﷺ لے کر تشریف لائے، ہندوستان کو آزادی ملی، تو جنگ آزادی میں علماء ومشائخ ہی صفِ اوّل میں رہے۔ سرخیل آزادی سالار حریت علامہ فضل حق خیرآبادی جیسے جید علماء ومشائخ نے اس چمن آزادی کو اپنے خون سے سینچا۔

## دورحاضر میں علماء کا کردار کیا ہونا چاہیے :۔

- امام شاہ احمد نورانی صدیقیؒ نے ایک جگہ اور ارشاد فرمایا۔

''ایسے حالات میں اسلامی نظام کے نفاذ کی جدوجہد تمام ذاتی مفادات سے بالا تر ہو کر کرنا ضروری امر ہے، مگر کتنے افسوس کی بات ہے کہ جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے باغی ہیں اُن کی حمایت اور وفاداری کی جائے اور ان باغیوں اور نافرمان لوگوں سے تعلقات اور اُن سے گٹھ جوڑ کیا جائے باوجود اس کے علماء حق علماء دین، مشائخ اور پیر طریقت نہ جانے کیا کیا کہلوانا۔ علماء حق کی شان تو یہ ہے کہ ان



باغیوں اور اسلام کے غداروں سے کھل کر علمِ بغاوت بلند کیا جائے، یہی محبتِ رسول، اور یہی خوفِ خدا کا تقاضا ہے۔'' آپ نے فرمایا کہ ''کیا موجودہ حکمران اللہ اور رسول کے احکامات کے باغی نہیں؟ اگر باغی ہیں تو دینِ اسلام ان کے خلاف ہر مسلمان کو جہاد کا حکم نہیں دیتا؟ اگر جہاد کا حکم ہے تو کتنے علماء ہیں جو اس وقت ان لوگوں کے خلاف جو نفاذِ اسلام میں سب سے بڑی رکاوٹ ہیں۔ جہاد کر رہے ہیں؟''

ایک تقریر میں فرمایا ''ملکِ پاکستان غیر اسلامی نظام پر چل رہا ہے۔ اسلام کے مدعی کو ان کے خلاف بغاوت کرنے سے گھبرانا نہیں چاہیے۔'' آپ فرماتے ہیں۔

''یہ کیسی ولایت ہے، یہ اسلام دوستی ہے، یہ کیسا عشقِ رسول کا دعوٰی ہے؟ نہیں نہیں بلکہ یہ کیسی مسلمانی ہے، کہ اُن منافقین حکمرانوں کے خلاف احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے لیے آواز اُن کے حلق سے نہیں نکلتی، افسوس صد افسوس۔

جبکہ اُن کے ظلم وستم رشوت، سفارش، شراب نوشی، ناچ، گانے، شخصی آمریت، یزیدیت، اور فرعونیت سے نجات دلانا، ظالم و جابر، حاکموں کے ظلم وستم سے مظلوم انسانوں کو بچانا، ان کے سامنے اعلاءِ کلمۃ الحق بلند کرنا، علمائے حق پر فرض ہے۔ جہاد اور اعلاءِ کلمۃ اللہ سے جی چرانے والا کبھی عاشق رسول نہیں ہو سکتا۔''

آپ نے مزید ارشاد فرمایا ''اسلام کے عادلانہ نظام سے جان چھڑانا اور وقت کے عیاش اور جابر و ظالم حکمرانوں کے خلاف آواز بلند نہ کرنے والا'' ولی اللہ تو ہو ہی نہیں سکتا۔''

ایک مقام پر ارشاد فرمایا ''دینِ اسلام نے ایسے ظالموں کے خلاف جہاد کا

حکم دیا ہے، اُن کے سامنے عدل و انصاف، مساوات، انسانی حقوق کے تحفظ اور تحفظِ ناموسِ رسالت، نظامِ مصطفےٰ کی بات کرنا، اُن کے ظلم کے خلاف آوازِ حق بلند کرنا، یہی عشقِ رسول ہے، اور یہی ایمان کا تقاضا ہے۔" اور یہی سُنت امام حسین بھی ہے۔"

آپ نے ارشاد فرمایا" اِن نام نہاد سیاسی شعبدہ بازوں کے خلاف بروقت لوگوں کو پیغامِ حق پہنچانا۔ جو لوگوں کی جانوں پر کھیل کر اقتدار کے مزے لے رہے ہیں اُن کے خلاف آواز بلند کرنا، اُن کی عیاشیوں اور بدمعاشیوں کا حساب لینا، اسلامی نظام کے نفاذ کی بات کرنا، عدل و انصاف کے قیام کے لیے اپنی جانوں کی قربانیاں پیش کرنا، اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرنے والوں کے خلاف لڑنا، علماءِ حق کا مشن ہے، یہ سُنت حسینی ہے اور سنت انبیاء بھی ہے اور یہی عاشقانِ مصطفےٰ کا عمل ہے۔ جو ان امور سے گھبرائے اور باوجود اس کے وہ متقی پرہیزگار عاشقِ رسول، بنا پھرے اور ولایت و مجددیت کے دعوے کرے تو اس سے بڑھ کر اسلام کے ساتھ خیانت اور کوئی نہیں ہو سکتی۔" امام شاہ احمد نورانی نے ارشاد فرمایا۔" آج اسلاف کے کارنامے محض محفلوں کی زینت اور ذہنی عیاشی کے لیے بیان کیے جاتے ہیں، جن صلیبی قوتوں سے ہمارے اسلاف صدیوں تک ٹکراتے رہے آج ہم اُن ہی اسلام دشمن صلیبیوں کے ریزہ خوار اور وفادار حکمرانوں کے خلاف آواز تک بلند کرنا پسند نہیں کرتے۔ بلکہ جو کوئی اُن کے خلاف آواز بلند کرے اُن کو بھی برا سمجھا جاتا ہے۔ یہ ان کا تقویٰ اور پرہیزگاری اور عشقِ رسول ہے۔"

(نعوذ باللہ من ذالک)



# تجدید و احیاءِ دین کا ضامن



# پندرھویں صدی کے مجدد کا اعلان

## فرمان امام شاہ احمد نورانی
## نکل کر خانقاہوں سے ادا کر رسم شبیری

سیرت نبوی ﷺ اور انقلابی جدوجہد، اور اہم، کیا دین اسلام ایک دو رسم کے ادا کرنے کا نام ہے، ہرگز نہیں، اگر دین اسلام چند رسمیں ادا کرنے کا نام ہوتا تو آقا علیہ السلام مکہ مکرمہ چھوڑ کر مدینہ طیبہ ہجرت نہ فرماتے، بدر و احد کے غزوات کبھی بپا نہ ہوتے، خندق و حنین کے معرکے اور طائف کے واقعے پیش نہ آتے، جسد اقدس لہولہان نہ ہوتا، دندان مبارک شہید کرانے کے مواقع نہ آتے، کیا مشرکین قریش کے ساتھ یہ سمجھوتہ نہیں ہوسکتا تھا کہ سلطنت، حکومت، اقتدار، معیشت، کاروبار، سرداری، وزارت و حکومت سب سے لو مگر ہمیں چند مذہبی رسمیں ادا کرنے دو۔ پے در پے جنگیں، یکے بعد دیگر معرکے، اس لئے کہ یہ دین حنیف ایک ضابطے بدلنے والا دین ہے، یہ دین معاشرے کا چلن بدلنا چاہتا ہے، اقتدار و حکمران کے انداز بدلنا چاہتا ہے۔ آقا علیہ السلام کی حیات طیبہ اور آپ کی جدوجہد ایک عمل مسلسل تھا ایک تحریک تھی، ایک انقلاب تھا، اگر ہم چاہتے ہیں کہ دین پھر سے زندہ ہوجائے امت کے احوال بدل جائیں، دین کی اقامت اور اس کا نفاذ عمل میں آجائے۔ ہمارے مقدر پر محیط اندھیرے چھٹ جائیں، دین کا نور شرق سے غرب تک پھیل جائے، عالم اسلام کی تقدیر بدل جائے، ظلم و استحصال اور طاغوتی و باطل اقتدار کی تاریک رات رخصت ہوجائے اور نظام مصطفیٰ کے انقلاب کا سورج طلوع ہوجائے تو ملک و ملت پر جو ڈاکو مسلط ہیں، چور مسلط ہیں، شرابی مسلط ہیں، قاتل اور بھتہ خور اور لٹیرے مسلط ہیں، عزتیں لوٹنے والے مسلط ہیں، رشوتیں لینے والے مسلط، یہودیوں کے دلال مسلط ہیں، عریانی و فحاشی و بدکاری عام کرنے والے مسلط ہیں، ان کے سامنے غلامان مصطفیٰ بن جانا ہوگا، مگر یہ ... میں قدم رکھنا ہے، یہی وجہ ہے کہ آج پاسبان ملنے پڑے کعبے کو صنم خانے سے، کبھی ہم نے اپنی اپنی حالت زار کے اسباب معلوم کئے؟ نہیں ہرگز نہیں، آخر کیوں؟ ہمارے لئے ایک المیہ ہے، اور یہی لمحہ فکریہ بھی کہ ہمارے سر پہ باطل و طاغوتی اقتدار ہے، اس باطل اور کافرانہ نظام کو جڑ سے اکھاڑنے کے لئے اس یہودی نظام کو بدلنے کے لئے سیرت نبوی ﷺ کے انقلابی پہلوؤں پر چلنا ہوگا، یہ خون کے دھبے اس اشکوں سے نہیں خون ہی سے دھوئے جاسکتے ہیں۔ دہشت و بربریت کا انسداد بے بسی اور کمزوری سے نہیں طاقت اور قوت ہی سے ہوسکتا ہے، توپوں کی گرج کو درندگی کی چیخوں سے نہیں شیران محمد ﷺ کی گرج ہی سے خاموش کیا جاسکتا ہے اور جو جنگیں ہم پر مسلط کی جاچکی ہیں، ان کا خاتمہ آہوں سے نہیں بلکہ جنگوں ہی سے ممکن ہے۔ وقت کی آواز جہاد کے جواز کا اعلان کررہی ہے قدرت پرستاداں حق کی طرف دیکھ رہی ہے۔ کیونکہ دنیا کفر اور باطل کی آگ میں جل رہی ہے اور مجبور، مظلوم انسانیت سپہ سالار مدینہ کو تلاش کررہی ہے اور ہمارے حکمرانوں کے لئے مغربی ڈالر قاضی الحاجات کا روپ دھار رہے ہیں، یہ سب کچھ اور اس سے بھی آگے بہت کچھ ............!!!!؟

---

# امام الشاہ احمد نورانی
صدیقی رحمۃ اللہ علیہ

نورانی تو ہے دین محمد کی آبرو — تیرے خلوص و عظم کا چرچہ ہے چارسو
دنیا میں کر دیا ہے سنیت کو سرخرو — للکار سن کے تیری ہراساں ہوا عدو
ملت کو ہر محاذ پہ پروردس عمل دیا — انداز فکر قوم کا یکسر بدل دیا
فتنوں کو اپنے نعرۂ حق سے کچل دیا — دشمن کو جو جواب دیا برمحل دیا
زندہ کیا ہے دین رسالت مآب کو — پھیلا دیا ہے درس حدیث کتاب کو
روکے اب ارض پاک میں اس انقلاب کو — یہ حوصلہ کہاں کسی خانہ خراب کو
اللہ رے یہ شان یہ شوکت یہ مرتبہ — صدیق کا سا عظم عمر کا سا دبدبہ
عثمان کا سا حلم علی کا سا ولولہ — نعرہ ہے تیرے قصر کے ربوہ میں زلزلہ
اے حضرت علیم کے فرزند ارجمند — پرچم مصطفیٰ کو کیا ہے تو نے سربلند
ہر فعل تیرا دلنشیں ہے ہر قول دل پسند — اے کاش تیرا نیر اقبال ہو بلند
ہر قلب مضطرب کی دعا تیرے ساتھ ہے — تائید شاہ کرب و بلا تیرے ساتھ ہے
سرکار دوجہاں کی رضا تیرے ساتھ ہے — اے رہنمائے قوم رب محمد تیرے ساتھ ہے
تو وارث شاہ شریعت انعام ہے — اعلائے دین حق کی لگن صبح و شام ہے

نازاں ہے جس پہ قوم وہ عالی مقام ہے
جامی کو تیری مدح میں پھر کیا کلام ہے

منجانب: ادارہ تحقیقات امام شاہ احمد نورانی صدیقی القادری رحمۃ اللہ علیہ



# اسلامی ثقافت واقدار کے محافظ صرف اور صرف دینی مدارس ہیں

## دینی مدارس دراصل علمی سپوت پیدا کرنے کی فیکٹریاں ہیں

اللہ تعالیٰ رب العزت کی وسیع وعریض زمین پر پھیلے ہوئے، دینی مدارس یقیناً تحفظ اسلام کے ضامن ہیں، جہاں پر تعلیم وتربیت، دین اسلام کی نشرواشاعت اور فرزندان اسلام زیور علم وعمل سے آراستہ ہوکر دین اسلام کی تبلیغ کا عظیم فریضہ سرانجام دیتے ہیں، جہاں پر علماء وفضلا اور حفاظ کرام اپنے سروں پر تاج علم وفضل سجائے دین وسنت کے چراغ روشن کرتے ہیں، ان علم وادب کے گلشنوں سے دین اسلام کی آبیاری وشادابی ہوتی ہے ان دین اسلام کے قلعوں سے اسلام مخالف قوتوں، عیسائیت ویہودیت اور قادیانیت جیسے خطرناک جراثیموں کے خاتمے کی ادویات تیار کی جاتی ہیں، لیکن بعض بدنصیب دینی اداروں میں منہاج القرآن کی آڑ میں فکری ارتداد اور مسیحیت، یہودیت نوازی، عیسائیوں کو بلاکر کرسمس ڈے مناکر دین اسلام کی جگ ہنسائی ورسوائی کے اسباب پیدا کررہے ہیں اور بعض پر دہشت گردی کے الزامات ہیں جبکہ اسلام اور دہشت گردی دو متضاد چیزوں کا نام ہے جنکا دین اسلام سے کوئی واسطہ نہیں یہ محض دین اسلام کی مذہبی روایات کو بدنام کررہے ہیں مگر الحمداللہ خالصتاً دینی ادارے ان سب خرافات کے مخالف ہی نہیں بلکہ ہمہ وقت ان کے سدِ باب کے لئے شب وروز کوشاں ہیں بلکہ دین اسلام کی پاکیزہ اقدار وروایات اور دین اسلام کے ابدی اصولوں کی آبیاری کررہے ہیں، ان دینی اداروں، مذہبی مدرسوں اور اسلامی درسگاہوں میں ''**الجامعۃ اسلامیہ منہاج الفرقان (ٹرسٹ)**''

ST-16، بلاک 13 گلستانِ جوہر کراچی، زیرِ تعمیروتکمیل ہے جس کی نگرانی حضرت علامہ مولانا مفتی محمد بشیر القادری مہتمم دارالعلوم ہذا احسن وخوبی سے سرانجام دے رہے ہیں اہلِ عقیدت وثروت اور مخیر حضرات سے تعاون کی اپیل ہے۔

**منجانب: ٹرسٹی انتظامیہ دارالعلوم ھذا**

رابطہ: **0321-2907739**